سن بارہ سو ارسٹھہ ہجری اور مہینے شعبان مین طبع

# تمسک



بسم اللہ الرحمن الرحیم

شکر اوس خدا کا جسنے دنیا کی زینت کے لئے سونا پیدا کیا اور اوسکی کہرائی کہوٹائی معلوم کرنے کو کسوٹی بنائی اور دین کی عزت حاصل کرنے کو سمجہہ کو سونا بنایا اور اوسکی بہلائی برآ ور یافت کرنیکو حدیث اور قران کو کسوٹی ٹہرایا اور درود محمد مصطفی پر جسکی کسوٹی عدالت تمام عالم مین مشہور ہوئی اور ٹہگ اور دغابازون کے فریب سے ساری خدائی بچ گئی سو اسے بہائیو سونا بدون لگائے کسوٹی کے مت خرید کرو کیونکہ سونا اور کچا پیتل دونون کی صورت ایک سے ہے شاید کوئی ٹہگ پیتل کو سونا کہکے بیچ جاوے اور تم اور تمہاری بی بی پیتل کی نتہہ پہنکر ناک پکڑ پچتاوے اسیطرح دین مین بعضے جہوٹے دغاباز عالم بنکر جہوٹہا

مسئلہ بنا بنا کتابون مین لکھوا کر بھجواتے ہین سو اگر تمنے لگائے کسوٹی قران اور حدیث کے
کوئی مسئلہ پر چلوگے قیامت مین ہاتھہ سر پر رکھہ کے روؤگے خبردار آج کل کے دنیادار
مولویون نے عجب طرح کا فساد برپا کیا ہے کہ جھوٹھا مسئلہ جو مولویون نے ذہن کی تیزی سے
نکالا ہے بنگلی زبان مین چھپوا کر شرم کے مارے اپنا نام چھوڑ کر دوسریکا نام لکھوا کر بھجواتے
ہین اور اونہین مین سے بعضی ایسے ہین کہ امام باڑہ نہین کھسکرا اسیہ مذہب والونکے سامنے
فخر سے بولتے ہین کہ جسطرح آپکے یہان ملا باقر اور کلینی کی بات پر چلنا فرض ہے اسیطرح
ہملوگون کو بھی چارون امام کی بات پر چلنا فرض ہے اور جسطرح تم چار یار مین سے ایک
علی کو مانتے ہو اسیطرح ہملوگ بھی چار امام مین سے ایک حنفی کو مانتے ہین مگر آج کل ایک
لوگ اسطرح کے پیدا ہوئے ہین کہ امام کے تعزیہ کو توڑ کر اب امام مذہب کو توڑنے
کی فکر کر رہے ہین خدا خیر کرے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ تابوتون کی طرح مذہب کو ایک
کر ڈالینگے اور سبکو قران اور حدیث پر چلاوینگے فقط

سبحان اللہ ان بیغیرتون کو حدیث قران پر چلنا غیرت اور رافضی بنتے ہین عزت اسے
بھائی جسکا سونا اچھا ہوتا ہے وہ کسوٹی کو دیکھہ کر خوش ہوتا ہے اور پیتل بیچنیوالا
ناخوش محمد کے کلمہ گو کو چاہیے کہ خدا اور رسول کے باتون پر چلے اور مذہب
کی باتون پر نچلے کیونکہ جناب سید احمد نے صراط المستقیم مین لکھا ہے کہ رواج
پایا چار مذہب نے اور رواج کے معنی بدعت ہے اور جو گنوار مذہب کو فرض
بولتے ہین اسکا جواب سنو اول تو اونسے پوچھو کہ چارون مذہب فرض ہین تو چارون
پر چلنا ضرور ہوا جسطرح چار وضو مین فرض ہے چارون ادا کرنا ضرور ہوتا ہے
اگر وہ کہین تین کو دل مین مانو ایک پر چلو تو اونسے کہو کہ اگر کوئی وضو کرنیوالا
فقط منہ دھو ڈالے اور تین فرض دل مین مانے تو نماز ہوگی یا نہین اگر کہین کہ نہین ہوگی
تو تم کہو چار مذہب بھی ادا نہوینگے بعضے گھبرا کر کہتے ہین کہ چار مذہب کو مثل چار کتاب
کے جانتے ہین اور چارون پر ایمان لاتے ہین مگر چلتے ہین فقط ایک قران پر سو تم جواب
یون کہو کہ قران سب کے پیچھے اترا پچھلے پیغمبر پر اور پہلی کتابین منسوخ ہوگئین نیچ بیچ

اگر مذہب کو تم ایسا ہی جانتے ہو تو تمہاری ہی دلیل سے تین امام کا مذہب منسوخ ہوگیا
اور پچھلے امام کا مذہب باقی رہا دوسرے یہہ کہ ان سے پوچھو کہ محمد رسول اللہ صلعم نے فرمایا
کہ ہمارے امت مین تہتر مذہب ہونگے اسمین سے ایک جنتی ہے اور سب دوزخی سو تم
اس حدیث کو سچ جانتے ہو یا جھوٹھہ اگر کہین کہ ہم سچ جانتے ہین تو تم اونسے پوچھو کہ
حدیث مین تو ایک ہی مذہب جنتی ہے اور تم چار مذہب کو جنتی جانتے ہو سو کہو تو تم
سچے ہو یا نبی اگر کہین کہ ہم سچے ہین اور نبی جھوٹھا تو وہ کافر ہوگئے اونکے نزدیک
نبی جھوٹھا ہوا اور اگر کہین کہ نبی سچا ہے اور ہم جھوٹھے اور حقیقت مین چارون مذہب ایک ہی
ہے اور ظاہر مین غیریت معلوم ہوتی ہے تو اونسے کہو کہ سب مذہب کو ملا کر ایک
مذہب قرار دو اور نام اوسکا محمدی رکھہ دو اور اوس نام پاک سے مت چڑھو کیونکہ تعزیہ داری کے
بھی بولتے ہین بولو محمدی یا حسین تم کیا تعزیہ والے سی ہی گئی گذری جسطرح جناب سید
احمد صاحب نے سب طریقہ کو ملا کر محمدیہ طریقہ نام رکھہ دیا اگر کوئی پوچھے کہ اوس جناب
نے سب طریقہ کو ملا کر محمدیہ طریقہ نام رکھہ دیا تو پھر چارون طریقہ کا نام کاہکو لیتے تھے تو
کہو اگر فقط محمدیہ طریقہ مین بیعت لیتے تو لوگ سمجھتے کہ یہہ بھی کوئی طریقہ ہے ایک طریقہ کو آدمی
پکڑے رہتے اور ایسمین مذہب والے کی طرح جھگڑتے اور اگر چارون کو ایک نسمجھو گے
تو ناحق دوزخی ہوگے سبب اوسکا یہہ ہے کہ اگر چارون مذہب کو تہتر مذہب مین داخل
سمجھوگے اور ایک کو جنتی تو تین امام کو دوزخی کہنا پڑا اور اس عقیدے سے بیشک
دوزخ مین جاؤگے اور اگر چارون کو تہتر سے خارج سمجھوگے تو حساب کے رو سے
ستتہر مذہب ٹھہریگا اور حضرت کا تہتر کہنا سچ نہ پڑے گا اور جو حضرت کو صادق نہ سمجھے گا
دوزخ مین پڑے گا نعوذ باللہ منہا پناہ مانگو ایسے عقیدے سے اور چارون مذہب
کو ملا کر ایک مذہب محمدیہ قرار دو اور ایسمین اگلے لوگون کیطرح فرقہ فرقہ مت ہو
تیسرے یہہ کہ فرض تو دو طرح کا ہوتا ہے بعضے چیز کا حق جاننا فرض ہے جیسے بہشت
اور دوزخ کہ صرف جاننے ہی سے فرض ہو جاتا ہے سو ہم تمسے پوچھتے ہین کہ چار مذہب
پر چلنا فرض ہے یا جاننا اگر وہ کہین کہ جاننا فرض ہے تو تم کہو پھر کسی مذہب پر چلنا کیا ضرور

فقط جاننا کفایت کرتا ہے چوتھے یہہ کہ بعض گنوار بولتے ہین کہ اگر یہ سب بدعت ہوتا تو چار یہ
مصلا کیہ ہین کیون ہوتے اونسے پوچھو کہ چار مصلے تو چارون امام کے جو تھے قرن مین پیچھے
پیچھے سیکڑون برس کے بعد بنا یہہ تو کہو انحضرت صلعم اور صحابہ کا مصلا کیا ہوا کوئی
چور اگر کہین چھپا رکہا ہے یا نہین چار مین سے کوئی ہے اگر تم جانتے ہو تو بتلا انحضرت
کا کون مصلا ہے ہم اوسیکو اختیار کرین اور اگر وہ کہین کہ چارون مصلا حضرت ہی کا
ہے تو کہو پہر اورونکا نام کا ہیکو لیتے ہو چارون مصلا محمدیہ ہے جسپر جا ہوا وسپر یہ ہو
نقل مشہور ہے کہ جسکا کہائے اوسکا گائے اور اگر کہین ہم نہین جانتے ہین تو کہو بس تم
جاہل ہو علم کا دعوی مت کرو اور اگر مسئلہ کی تحقیق تمکو منظور ہو تو پیران پیر جناب مولانا
شاہ عبد العزیز رح کی تفسیر مین جسکا نام فتح العزیز ہے سورہ بقر مین وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا
تَعْمَلُوْنَ کے تحت مین پانسو انتیس صفحہ مین واقع ہے اور تصحیح سے ایسے شخص کی کہ سردار
عالمون اور حافظون کے ہین چہپی سے دیکہہ لو کہ بدعت ہے یا نہین اور پانچوین یہہ کہ بعضے گنوار
بریدہ مہر محمدیون پر طعن کرتے ہین اور کہتے ہین کہ رفع یدین کرنیوالون کی عادت فاحشہ کی سی
ہے کہ انکو ایک بس نہین ہوتا اور اپنے تئین سراہتے ہین کہ ہملوگون کی خصلت نیک بی بیونکی
ہے کہ صرف ایک شوہر پر اکتفا کرتے ہین یعنی فقط حنفی کی بات پر چلتے ہین اور دوسرونکی نہین
سنتے ہین اگرچہ محمد صلعم کی بات ہو اور امام ابو حنیفہ رح سب سے بڑے اور کڑے اور پہلے
ہوے اور پہلے کے نام پر بیٹہہ رہنا اور دوسرا خاوند نکرنا نشانی ہے عصمت کی اونسے
پوچھو کہ حضرت موسیٰ اور عیسیٰ محمد رسول اللہ صلعم کے پہلے ہوے اور ان دونون
کے امت مین سے بعضی تابعدار ہوے انحضرت صلعم کے اور بہتیرے پہلی نبیونکو
نام پر بیٹھے ہین سو تمہارے نزدیک کون اچہے ہین اگر کہین کہ جو محمد صلعم کے تابعدار
ہوے وہ اچہے ہین تو کہو اونسے کہ اس سے معلوم ہوا کہ جو امام ابو حنیفہ کے تابعداری
کرتے تھے وہ امام شافعی سبکے ہی تابعدار ہین اور اونکی بات پر چلتے ہین تو وہ اچھے
ہوے گو تمہارے نزدیک نبی ہی ہون نعوذ باللہ منہا اور اگر کہین کہ جو پہلے نبیونکے
نام پر بیٹھے ہین اور محمد کو نہین مانتے وہی اچہے ہوے تو اونسے کہو کہ تملوگ بہائی بند

یہود اور نصاری سے محمد کا کلمہ گوئی کی دعوت مت کرو اور امام لوگ ہادی تھے اور
ہادیون کی شان مین نسبت شوہریت کرنا بڑی قباحت ہے کیونکہ اگر ہوتا ہے کہ ایک
عورت حنفی ہے اور اوسکی بیٹی اور ماں بہی حنفی کہلاتے ہین اگر یہان بی بی کی نسبت
ہو تو تینونکا ایک کی بی بی کہلانا درست نہین اور امام لوگ بڑی سے بزرگون کی شان مین
ایسی نسبت کرنی [illegible] ادبی ہے نعوذ باللہ منہا یارو جتنے امام آگے گذرے ہین
سب کو اپنا پیشوا سمجہو اور جو پیچہے ہونیوالے ہین انکی تابعداری مین حیلے نہ لاو ایسا کروگے
عجب نہین کہ تابعداری سے امام مہدی کے بہی محروم رہو اور اس زمانہ مین جن لوگون
پر تفضیلون کا پرتو پڑا ہے انکا حال یہ ہے کان دہر کے سنو چارون امام کو اپنا پیشوا سمجہتے
ہین مگر ایک امام کو تین امام پر تفضیل دیتے ہین اور اپنے تئین سراہتے ہین اور لطف یہ ہے
کہ اپنے تئین کچہ نہین سمجہتے دوسرونکی بہول ٹٹولتے ہین اور مقبولون پر جو چارون مذہب
ہین حق کو دائر سمجہتے ہین عیب لگاتے ہین اور عوام کو انکی صحبت سے روکتے ہین اور مصداق
پوری اس آیت یعنی یَصُدُّوْنَ عَنْ سَبِیْلِ اللّٰہِ وَیَبْغُوْنَہَا عِوَجًا کے بنتے ہین اور لوگونسے
کہتے ہین کہ نئے مذہب والے اگرچہ چارون امام کو مانتے ہین مگر ایک مذہب کا قرار نہین
دیتے سو یہ انکے گمراہی کے نشانی ہے اے بہائیو ایسے لوگون سے پہلے تو یہ بات پوچہو
کہ جناب امیر المومنین سید احمد صاحب سلمہ اللہ تعالے کے طریقے مین تم نے بیعت حاصل
کی ہے یا نہین اگر کہین نہین تو جواب دینے کا کچہہ فائدہ نہین کیونکہ مشعل کا فائدہ آنکہہ والون
کو ہوتا ہے اندہے کو کیا فائدہ مثل مشہور ہے کہ اندہے کے سامنے رونا اپنے دیدے کہونا
تمکو خدا نے آنکہہ دی ہے اگر کوئی تمکو اندہا کہے تو ہنس ٹال دو اور اگر کہین کہ اس جناب
پاک سے ہمکو بیعت ہے تو تم اوسنے کہو کہ ایک بات ہم تمکو پوچہتے ہین جو جواب تمہارا
ہے وہی جواب ہمارا سمجہو اور اسنے سوال کرو کہ طریقہ چشتیہ اور قادریہ اور نقشبندیہ
اور مجددیہ اور محمدیہ مین تمکو بیعت ہے اور سبکو تم مانتے ہو مگر کسی طریقہ کا اقرار نہین دیتے
ہو سو تم راہ پر ہو یا گمراہ اگر راہ پر ہو تو ہم بہی راہ پر ہین اور اگر کہین کہ ہم گمراہ ہین تو تم
کہو گمراہ کے کہنے سے ہم چڑتے نہین خدا تمکو راہ پر اول لاوے پہر فرصت سے

گفتگو کرینگے حاصل یہ کہ جو بات کہ حضرت سے ثابت ہو گو کہ چارون امام کے نزدیک
درست ہے اور رفع یدین کرنا کہ اکثروں کے نزدیک درست ہے اور جو شخص اوسکے کا
منسوخ کردینا حنفی مذہب مین درست ہے اسپر طعن اور انکار کرنے سے آدمی کافر ہو جاتا
ہے اور جب کافر ہوا تو اوسکی جورو کو طلاق ہوا اور اگر طعن اور انکار نہین کرتا ہے
اور نکرنے مین اپنی تقصیر کا قائل ہوتا ہے تو اللہ چاہے تو بخشیگا اور معاف کریگا
اگرچہ ساری عمر نکرے اللہ رب العالمین ہم لوگون کو سنت کے انکار اور طعن سے
بچا رکھے آمین — یہ رسالہ جسکا نام مَا اَنَا عَلَيْهِ وَ اَصْحَابِي ہے اور مولف کا نام
حافظ ایضاح الحق ہے — تمام ہوئی کسوٹی — جو لوگ کہتے ہین کہ جو کوئی ان چارون
مذہب مین سے ایک مذہب کو اختیار نکرے تو یہ موجب گمراہی کے ہے — جواب
یہ بات صریح جہوٹہ ہے اسواسطے کہ امام مہدی صاحب آخر زمانے مین خروج فرماوینگے
اور دین محمدی اختیار کرینگے تو اون پر بہی مذہب حنفی وغیرہ کا لازم ہوگا یا حضرت عیسیٰ
نزول فرماوینگے تو دین محمدی اونپر فرض ہوگا تو لازم آویگا اونپر بہی مذہب حنفی وغیرہ کا
جیسے رافضی لوگ کہتے ہین کہ علی اوستاد ہین موسیٰ و عیسیٰ وغیرہ کے کسی علما سے بہی
یہ بات ثابت نہین ہے اور یہ اور جیسے بات بدعتی کی ہو کہتے ہین کہ ہر لاش مردے
کی مانند لاش سگ اور خنزیر کے ہے تو لازم آتا ہے ایسی بات سے لاش فاطمہ اور
حسنین اور علی کو اور لاش رسول اللہ صلعم کو بہی نعوذ باللہ منہا —

تمت

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

صَلَوَاتُ اللّٰهِ وَسَلَامُهُ عَلٰى رَسُوْلِهِ الرَّؤُفِ الرَّحِيْمِ وَهَدَانَا طَرَائِقَ الصِّدْقِ وَالسَّدَادِ وَالصِّرَاطِ الْمُسْتَقِيْمِ وَاٰلِهِ الْكَرِيْمِ وَاَصْحَابِهِ الْجَلِيْلِ وَاَعَانَهُمْ لَهُ فِيْ مَنَاهِجِ الْحَقِّ الْعَظِيْمِ اَمَّا بَعْدُ فَمُحَمَّدٌ عَبْدُ اللّٰهِ الْمُحَمَّدِيْ جَمَعَ رِسَالَةً عَلٰى خَمْسِ فُصُوْلٍ وَسَمَّاهَا بِمِيْقَاتِ الصَّلٰوتِ لِيَنْتَفِعَ بِهَا اَهْلُ الْفَضْلِ وَالنَّجَاتِ سب رحمت اسکا اور سلام اللہ کا رسول پر اوسکے جو بہت مہربان بہت رحم والا اور دکھلایا ہمین راہین سچائی اور رسد ہائی کی اور راہ سیدھی اور اوسکے آل بزرگ پر اور اوسکے اصحاب بزرگ پر اور مدد کیا اوسنے اونکے واسطے رسول کی راہین حق بڑے کی ای پر بعد حمد اور نعت کے پس محمد عبداللہ محمدی نے جمع کیا ایک رسالہ پانچ فصل پر اور نام رکھا اوسکا ساتھہ مِيْقَاتُ الصَّلٰوةِ کے کہ نفع لیوین ہ اوسکے صاحب فضل اور نجات کے اَلْفَصْلُ الْاَوَّلُ فِيْ اَوْقَاتِ الصَّلَوَاتِ الْمَكْتُوْبَاتِ فصل پہلی وقت نمازین فرض مین اَوَّلُ وَقْتِ الْفَجْرِ مِنْ طُلُوْعِ الْفَجْرِ اِلٰى بُزُوْغِ الشَّمْسِ وَوَقْتُ الظُّهْرِ مِنْ دُلُوْكِ الشَّمْسِ اِلٰى قَدْ الرَّجُلِ وَوَقْتُ الْعَصْرِ مِنْ ظِلِّ قَدِّ الرَّجُلِ اِلٰى وُجُوْبِ الشَّمْسِ وَوَقْتُ الْمَغْرِبِ مِنْ غُرُوْبِ الشَّمْسِ اِلٰى غُيُوْبِ الشَّفَقِ وَوَقْتُ الْعِشَاءِ مِنْ طَمْسِ الشَّفَقِ اِلٰى نِصْفِ اللَّيْلِ وَفِيْ رِوَايَةِ صَاحِبِ الْهِدَايَةِ صَلٰوةُ الْعِشَاءِ اِلٰى قَبْلِ بَرْقِ الْفَجْرِ لٰكِنْ فَضَائِلُ اَوْقَاتِ الْاَوَائِلِ اَكْثَرُ فِي الْاَحَادِيْثِ وَلِتَاخِيْرِهَا تَهْدِيْدٌ وَتَشْنِيْعٌ وَمِصْدَاقُ ذَا هٰذَا الْحَدِيْثُ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ

اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صلعم قَالَ وَقْتُ الظُّہْرِ اِذَا زَالَتِ الشَّمْسُ وَ
کَانَ ظِلُّ الرَّجُلِ کَطُوْلِہٖ مَا لَمْ یَحْضُرِ الْعَصْرُ وَ وَقْتُ الْعَصْرِ مَا لَمْ
تَصْفَرِّ الشَّمْسُ وَ وَقْتُ صَلٰوۃِ الْمَغْرِبِ مَا لَمْ یَغِبِ الشَّفَقُ وَ وَقْتُ صَلٰوۃِ
الْعِشَاءِ اِلٰی نِصْفِ اللَّیْلِ الْاَوْسَطِ وَ وَقْتُ الصُّبْحِ مِنْ طُلُوْعِ الْفَجْرِ مَا لَمْ
تَطْلُعِ الشَّمْسُ فَاِذَا طَلَعَتِ الشَّمْسُ فَاَمْسِکْ عَنِ الصَّلٰوۃِ فَاِنَّھَا
تَطْلُعُ بَیْنَ قَرْنَیِ الشَّیْطَانِ اَخْرَجَہٗ مُسْلِمٌ اول وقت فجر کا طلوع ہونے
صبح صادق سے نکلنے سورج تک اور وقت ظہر کا ہھکنے سورج سے سایہ ایک
قدم تک اور وقت عصر کا سایہ ایک قدم سے ڈوبنے سورج تک اور مغرب
کا ڈوبنے سورج سے غائب ہونے شفق تک اور وقت عشا کا ڈوبنے لالی سے
آدہی رات تک اور روایت ہدایہ میں ہے کہ نماز عشا کی آگے طلوع ہونے فجر
تک لیکن فضائل اول وقتونکی بہت ہے حدیثونمیں اور واسطے تاخیر کرنے وقتونکی
جھجکارنا اور منافق کہنا آیا ہے اور دلیل ان باتونکی یہ حدیث ہے روایت ہے
عبد اللہ بن عمرو سے بیشک رسول اللہ صلعم فرمایا وقت ظہر کا جب جھکے سورج اور ہو
سایہ مرد کا مانند اوسکے قدکے جب تک نہ آوے وقت عصر کا اور وقت عصر کا جب
تک نہ زرد ہو سورج اور وقت نماز مغرب کے جب تک نہ غائب ہو لالی اور وقت
نماز عشا کے آدہی رات تک اور وقت نماز صبح کے طلوع ہونے صبح صادق سے
جب تک کہ نہ طلوع ہو سورج پھر جب طلوع ہوا سورج پھر بند رہو تو نماز سے اسواسطے
وہ سورج نکلتا ہے درمیان دو سنگھین شیطان کے روایت کیا اس حدیث کو
مسلم نے ف ڈوبتے اور نکلتے سورج پوجا جاتا ہے اسواسطے کہا گیا کہ درمیان
دو سنگھیونکے نکلتا ہے اور معنی اسکے کچھہ آور ہے نہیں مَا جَاءَ مِنْ سُنَنِ
ھٰذِہِ الْاَوْقَاتِ فِیْ رِوَایَۃِ مُسْلِمٍ عَنْ اُمِّ حَبِیْبَۃَ تَقُوْلُ سَمِعْتُ
رَسُوْلَ اللّٰہِ صلعم یَقُوْلُ مَنْ صَلّٰی فِیْ یَوْمٍ ثِنْتَیْ عَشْرَۃَ سَجْدَۃً
تَطَوُّعًا بُنِیَ لَہٗ بَیْتٌ فِی الْجَنَّۃِ فَھٰذَا غَیْرُ صَرِیْحٍ لَا حْتِمَالِ صَلٰوۃِ الضُّحٰی

وَهِيَ ثِنْتَا عَشْرَةَ رَكْعَةً اَوْ يُحْتَمَلُ لِتِلْكَ الْاَوْقَاتِ الرَّكْعَتَانِ قَبْلَ الظُّهْرِ
وَالرَّكْعَتَانِ بَعْدَهَا وَالرَّكْعَتَانِ قَبْلَ الْعَصْرِ بِرِوَايَةِ اَبِيْ دَاؤُدَ وَالرَّكْعَتَانِ
بَعْدَ الْمَغْرِبِ وَالرَّكْعَتَانِ بَعْدَ الْعِشَاءِ وَالرَّكْعَتَانِ قَبْلَ صَلٰوةِ الْفَجْرِ وَ
مَا جَاءَ مِنْ اَرْبَعِ رَكْعَاتٍ قَبْلَ الظُّهْرِ فَهِيَ صَلٰوةُ الزَّوَالِ وَصَلّٰهَا عَبْدُ اللّٰهِ
بْنُ مَسْعُوْدٍ ثَمَانَ رَكْعَاتٍ وہ کہ آئین سنتیں ان وقتوں سے روایت مسلم مین
ام حبیبہ سے کہتیں سنا مین نے رسول اللہ صلعم سے فرماتے جنے نماز پڑہی ایک دن مین
بارہ رکعت نفل بنایا جاوے اوسکے واسطے گھر بہشت مین پہر یہ غیر صریح ہے اسواسطے
کہ بیشک یہہ بارہ رکعت احتمال ہے نماز چاشت کی واسطے یا احتمال ہے ان پانچون وقت
کے واسطے دو رکعت آگے ظہر کے اور دو رکعت بعد ظہر کے اور دو رکعت آگے عصر کے
ساتھہ روایت ابو داؤد کے اور دو رکعت بعد مغرب کے آگے نماز ظہر کے پس وہ نماز
صلوۃ الزوال ہے اور پڑہا اوس نماز کو عبد اللہ بن مسعود نے آٹھ رکعت وَالسُّنَّةُ
الرَّاتِبَةُ الصَّرِيْحَةُ جَاءَتْ عَشْرَ رَكْعَاتٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ حَفِظْتُ
مِنَ النَّبِيِّ صلعم عَشْرَ رَكْعَاتٍ رَكْعَتَيْنِ قَبْلَ الظُّهْرِ رَكْعَتَيْنِ بَعْدَهَا
وَرَكْعَتَيْنِ بَعْدَ الْمَغْرِبِ فِيْ بَيْتِهِ وَرَكْعَتَيْنِ بَعْدَ الْعِشَاءِ فِيْ بَيْتِهِ وَرَكْعَتَيْنِ
قَبْلَ الصَّلٰوةِ الْفَجْرِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ اور سنت دائمی صریح آئی دس رکعت ابن عمر سے
کہا یاد رکہا مین نے نبی صلعم سے دس رکعت کو دو رکعت آگے ظہر کے اور دو رکعت بعد ظہر کے
اور دو رکعت بعد مغرب کے گہر مین کے گہر مین اپنے اور دو رکعت بعد عشاء کے گہر مین اپنے
اور دو رکعت آگے نماز فجر کے یہ متفق علیہ ہے اَلْفَصْلُ الثَّانِيْ فِيْ قَصْرِ الصَّلٰوةِ فصل
دوسری قصر نماز مین اِذَا سَافَرَ مُسَافِرٌ ثَلٰثَةَ اَمْيَالٍ اَوْ ثَلٰثَ فَرَاسِخَ فَيَقْتَصِرُ
وَيُفْطِرُ وَمَا جَاءَ مِنْ اَرْبَعَةِ بُرُدٍ وَهِيَ سِتَّةَ عَشَرَ فَرْسَخًا فَهُوَ مُؤَوَّلٌ
وَاِذَا خَرَجَ خَارِجٌ مِنْ بَيْتِهِ قَرِيْبًا اَوْ كَانَ بَعِيْدًا اَوْ اٰنَ وَقْتُ الصَّلٰوةِ
فَصَلّٰى اَوْ اِذَا قَفَلَ قَافِلٌ وَيَرٰى بَيْتَهُ نَائِيًا اَوْ كَانَ قَادِرًا فَصَلّٰى اِمْضَاءً
ذَا هٰذَا الْحَدِيْثُ سَأَلْتُ اَنَسَ بْنَ مَالِكٍ عَنْ قَصْرِ الصَّلٰوةِ فَقَالَ كَانَ

رَسُوْلُ اللّٰہِ صلعم اِذَا خَرَجَ مَسِیْرَۃَ ثَلٰثَۃِ اَمْیَالٍ اَوْ ثَلٰثَ فَرَاسِخَ صَلّٰی
رَکْعَتَیْنِ اَخْرَجَہُ مُسْلِمٌ وَاَبُوْ دَاؤُدَ جب کہ سفر کرے سفر کرنیوالا تین کوس کا
پس قصر کرے اور افطار کرے اور جو آیا ہے چون کوس پر قصر اور افطار پس وہ حدیث
موقوف ہے اور جب نکلا نکلنے والا گھر سے اپنے قریب ہو وہ گھر یا بعد اور آیا وقت نماز
کا پھر پڑھے نماز اور جب پھرا پھرنیوالا اور دیکھا گھر کو اپنے دور ہو وہ گھر یا نزدیک پھر نماز
پڑھے دلیل ان سب بات کی یہ حدیث ہے پوچھا انس بن مالک کو قصر نماز سے پھر
کہا تھے رسول اللہ صلعم جب نکلتے راہ تین کوس کی یا نو کوس کی نماز پڑھتے دو رکعت روایت
کیا اس حدیث کو مسلم اور ابو داؤد نے وَعَنْ اَنَسٍ قَالَ خَرَجْنَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰہِ
صلعم مِنَ الْمَدِیْنَۃِ اِلٰی مَکَّۃَ فَکَانَ یُصَلِّیْ رَکْعَتَیْنِ رَکْعَتَیْنِ حَتّٰی رَجَعْنَا
اِلَی الْمَدِیْنَۃِ قِیْلَ لَہٗ اَقَمْتُمْ بِمَکَّۃَ شَیْئًا قَالَ اَقَمْنَا بِھَا عَشْرًا مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ
وَفِیْ رِوَایَۃِ الْبُخَارِیْ تِسْعَۃَ عَشَرَ اور روایت ہے انس سے کہا نکلا
میں رسول اللہ صلعم کے ساتھ مدینہ سے مکہ کی طرف پھرتے نماز پڑھتے دو رکعت یہانتک
تک کہ پھرے ہم مدینہ کی طرف کہا کیا آیا ٹھہرے تم مکہ میں کچھ دس دن یہ حدیث متفق علیہ
ہے اور روایت بخاری میں انیس دن خَرَجَ عَلِیُّ بْنُ اَبِیْطَالِبٍ فَقَصَرَ وَھُوَ یَرٰی
الْبُیُوْتَ فَلَمَّا رَجَعَ قِیْلَ ھٰذِہِ الْکُوْفَۃُ قَالَ لَا حَتّٰی نَدْخُلَھَا اَخْرَجَہُ الْبُخَارِیُّ
سفر کیا علی ابن ابیطالب نے پھر قصر نماز کی حالانکہ دیکھتے گھرونکو پھر جب پھرے سفر سے
کہا گیا یہ کوفہ ہے کہا نہین یہان تک کہ داخل ہووین ہم کوفہ کو روایت کیا اس حدیث
کو بخاری نے اَلْفَصْلُ الثَّالِثُ فِیْ جَمْعِ تَقْدِیْمِ صَلٰوۃِ السَّفَرِ وَھُوَ یُصَلِّی
الْمُصَلِّیْ صَلٰوۃَ الظُّھْرِ عِنْدَ تَمِیْلِ الشَّمْسِ رَکْعَتَیْنِ ثُمَّ یُصَلِّی الْعَصْرَ رَکْعَتَیْنِ
وَجَمْعِ تَاخِیْرِ صَلٰوۃٍ وَھُوَ یُصَلِّیْ صَلٰوۃَ الظُّھْرِ عِنْدَ قَرِیْبِ ظِلِّ مِثْلِ الرَّحْلِ
ثُمَّ یُصَلِّی الْعَصْرَ وَقَدْ یُصَلِّی الظُّھْرَ مُنْفَرِدًا اَوْ مُقِیْمًا اَوْ ذَا ھٰذَا الْحَدِیْثُ
عَنْ اَنَسٍ قَالَ کَانَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صلعم اِذَا ارْتَحَلَ قَبْلَ اَنْ تَزِیْغَ الشَّمْسُ
اَخَّرَ الظُّھْرَ اِلٰی وَقْتِ الْعَصْرِ ثُمَّ نَزَلَ فَجَمَعَ بَیْنَھُمَا فَاِنْ زَاغَتِ الشَّمْسُ

قَبْلَ اَنْ یَرْتَحِلَ صَلَّی الظُّهْرَ ثُمَّ رَکِبَ مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ عَنْ اِبْنِ عَبَّاسٍ قَالَ
کَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلعم یَجْمَعُ بَیْنَ صَلٰوةِ الظُّهْرِ وَالْعَصْرِ اِذَا کَانَ عَلٰی ظَهْرِ
سَیْرٍ وَیَجْمَعُ بَیْنَ الْمَغْرِبِ وَالْعِشَاءِ مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ تفسیر هٰذا الحدیث

الاول فی فصل تیسری جمع تقدیم نماز سفر مین اور وہ نماز پڑہی نماز ہی نماز ظہر کی نزدیک جہکنے سورج کے دو رکعت پہر نماز پڑہی عصر کی دو رکعت اور جمع تاخیر نماز سفر کی اور وہ نماز پڑہی نماز ہی ظہر کے نزدیک قریب ہونے سایہ ایک قدم دوسرے پہر نماز پڑہی نماز ہی عصر کی اور کبھی نماز پڑہی رسول اللہ صلعم نے نماز ظہر کی تنہا اور دلیل ان سب بات کی یہ حدیث ہے روایت ہے انس سے کہا تہے رسول اللہ صلعم جب کوچ کرتے آگے جہکنے سورج کے تاخیر کرتے نماز ظہر کی وقت نماز عصر تک پہر اوترتے پہر اکہٹا کرتے درمیان دونو نماز کے پہر اگر جہکتا سورج آگے کوچ کرنے کے نماز پڑہتے ظہر کی پہر سوار ہوتے یہ حدیث متفق علیہ ہے روایت ہے ابن عباس سے کہا تہے رسول اللہ صلعم اکہٹا کرتے درمیان نماز ظہر اور عصر کے جب ہوتے سفر مین اور اکہٹا کرتے درمیان نماز مغرب اور عشا کے یہ حدیث متفق علیہ ہے تفسیر اس حدیث کی یہ حدیث آنے والی ہے عَنْ مُعَاذِ بْنِ
جَبَلٍ قَالَ اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صلعم کَانَ فِیْ غَزْوَةِ تَبُوْکَ اِذَا زَاغَتِ الشَّمْسُ
قَبْلَ اَنْ یَرْتَحِلَ جَمَعَ بَیْنَ الظُّهْرِ وَالْعَصْرِ وَاِنْ اِرْتَحَلَ قَبْلَ اَنْ تَزِیْغَ الشَّمْسُ
اَخَّرَ الظُّهْرَ حَتّٰی یَنْزِلَ الْعَصْرَ وَفِی الْمَغْرِبِ مِثْلُ ذٰلِكَ اِنْ غَابَتْ قَبْلَ اَنْ
یَرْتَحِلَ جَمَعَ بَیْنَ الْمَغْرِبِ وَالْعِشَاءِ وَاِنْ یَرْتَحِلْ قَبْلَ اَنْ تَغِیْبَ الشَّمْسُ
اَخَّرَ الْمَغْرِبَ حَتّٰی یَنْزِلَ لِلْعِشَاءِ ثُمَّ جَمَعَ بَیْنَهُمَا اَخْرَجَهُ اَبُوْ دَاؤُدَ بِرِوَایَةٍ
صَحِیْحٍ روایت ہے معاذ بن جبل سے کہا بیشک رسول اللہ صلعم تہے جنگ تبوک مین جب جہکتا سورج آگے کوچ کرنے کے اکہٹا کرتے درمیان نماز ظہر اور عصر کے اور اگر کوچ کرتے آگے جہکنے سورج کے تاخیر کرتے نماز ظہر کو یہان تک کہ اوترتے نماز عصر واسطے اور نماز مغرب مین اسیطرح اگر ڈوبتا سورج آگے کوچ کرنے کے اکہٹا کرتے درمیان نماز مغرب اور عشا کے اور اگر کوچ کرتے آگے ڈوبنے سورج کے تاخیر کرتے

نماز مغرب کی یہان تک کہ اوترتے نماز عشا کی واسطے پھر اکٹھا کرتے درمیان دونو نماز
کے روایت کیا اس حدیث کو ابوداؤد نے ساتھ روایت صحیح کے اَلْفَصْلُ الرَّابِعُ
فِیْ جَمْعِ تَقْدِیْمٍ صَلٰوۃَ الْحَضَرِ وَجَمْعِ تَاخِیْرِ صَلٰوتِہٖ وَمِصْدَاقُ ذَا ھٰذَا الْحَدِیْثُ عَنْ
اِبْنِ عَبَّاسٍ قَالَ صَلَّیْتُ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰہِ صلعم ثَمَانِیًا جَمِیْعًا وَسَبْعًا جَمِیْعًا مُتَّفَقٌ
عَلَیْہِ تَفْسِیْرُ ذَا ھٰذَا الْحَدِیْثُ الْقَائِلُ فصل چوتھی جمع تقدیم نماز گھر کے مین اور جمع تاخیر
نماز گھر کے مین اور بیان اسبات کی یہ حدیث ہے روایت ہے ابن عباس سے کہا نماز پڑھی مین نے
ساتھ رسول اللہ صلعم کے ظہر اور عصر کی اکٹھا اور مغرب اور عشار کی اکٹھا یہ حدیث متفق علیہ ہے
تفسیر اس حدیث کی یہ حدیث انیوالی ہے وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ جَمَعَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صلعم
بَیْنَ الظُّھْرِ وَالْعَصْرِ وَالْمَغْرِبِ وَالْعِشَاءِ بِالْمَدِیْنَۃِ مِنْ غَیْرِ خَوْفٍ وَلَا مَطَرٍ
قَالَ سَعِیْدٌ قُلْتُ لِابْنِ عَبَّاسٍ لِمَ فَعَلَ ذٰلِکَ قَالَ کَیْ لَا یُحْرِجَ اُمَّتَہٗ اَخْرَجَہٗ
مُسْلِمٌ اور روایت ہے ابن عباس سے کہا اکٹھا کیا رسول اللہ صلعم نے درمیان نماز ظہر
اور عصر کے اور درمیان نماز مغرب اور عشا کے مدینہ مین نخوف سے اور نمینہہ سے کہا سعید
نے کہا مین نے ابن عباس کے واسطے کسواسطے کیا رسول اللہ صلعم نے اسطرح کی نماز تاکہ
نہ تنگی مین ڈالین امت اپنی کو روایت کیا اس حدیث کو مسلم نے اِعْلَمُوْا اَنَّ فِیْ جَمْعِ
التَّقْدِیْمِ وَجَمْعِ التَّاخِیْرِ وَقْتَیْنِ قَرِیْبٌ وَبَعِیْدٌ فَالْقَرِیْبُ فِی الظُّھْرَیْنِ بِلَاوَ
السُّنَّۃِ فِی السَّفَرِ وَالْبَعِیْدُ مِنْ زَوَالِ الشَّمْسِ اِلَی الظِّلِّ قَدَرِ الرَّجُلِ وَ
کَذٰلِکَ الْقُرْبُ وَالْبُعْدُ فِی الْمَغْرِبِ وَفِی الْحَضَرِ فَاصِلَۃٌ یَسِیْرَۃٌ بِالسُّنَّۃِ
فِی الظُّھْرَیْنِ وَفَاصِلَۃٌ بَعِیْدَۃٌ فِیْھِمَا مِنْ دُلُوْکِ الشَّمْسِ اِلَی الظِّلِّ
قَدِّ الرَّجُلِ وَکَذٰلِکَ فِی الْعِشَائَیْنِ فَھٰذَانِ الْوَقْتَانِ ثَابِتَانِ مِنْ
رَسُوْلِ الْاِنْسِ وَالْجَانِّ فِی السَّفَرِ وَالْحَضَرِ سِوَی الْفَجْرِ لِاَنَّ
وَقْتَہٗ مِنْ فَلَقِ الصُّبْحِ اِلٰی طُلُوْعِ الشَّمْسِ لَا نَوْعَ فِیْہِ فَاَخَذَھُمَا کُلُّ
مُطِیْعِ السُّنَّۃِ السَّنِیَّۃِ اِذَا وَجَدَ الْجَمَاعَۃَ الْمُتَّبِعَۃَ السُّنَّۃَ الْبَھِیَّۃَ
وَاِذَا لَمْ یَجِدْھَا لِاَنَّ اِمَامَۃَ الْفَاجِرِ لَیْسَ بِجَائِزٍ فِی الْحَدِیْثِ

وَ اِمَامَةُ الْاَوْرَعِ جَائِزٌ فِیْ شَرْحِ الْوِقَایَۃِ جانو تم بیشک جمع تقدیم اور جمع
تاخیر مین دو وقت ہین ایک قریب اور دوسرے بعید پس قریب ظہر اور عصر مین بدون سنت
کے سفر مین اور بعید جہکنے سورج سے ایک سایہ قدم تک اور اسیطرح ہے نزدیک اور دو
نماز مغرب اور عشا مین ہے وقت کا اور گہر مین تہوڑا فاصلہ ہے سبب سنت کے نماز ظہر اور عصر
مین اور بہت فاصلہ ہے ظہر اور عصر مین جہکنے سورج سے ایک سایہ قدم تک اور اسیطرح سے نماز
مغرب و عشا مین ہے پس یہ دو وقت ثابت ہین رسول آدمی اور جن کے سفر مین اور گہر مین
سوائے فجر کے اسواسطے کہ بیشک وقت فجر کا طلوع ہونے صبح صادق سے طلوع ہونے
سورج روشن تک پہر لیوے ان دو وقتون کو ہر تابعدار سنت پڑہی کہ جب پاوے جماعت تابعدار
سنت روشن کو اور جب نپاوے اس جماعت کو اسواسطے کہ بیشک امامت بدکاری کی نہین جائز ہے
حدیث مین اور امامت پڑہی پارسا اور پرہیز گار کی جائز ہے شرح وقایہ مین مَنْ خَصَّ جَمْعَ
الصَّلٰوٰتِ فِی الْعَرَفَاتِ فَمِنْهُ الْخَطَاءُ مِنَ الْخَطِیْئَاتِ لِاَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صلعم
جَمَعَ الصَّلٰوٰتِ فِیْ جَمِیْعِ الْمَوَاضِعَاتِ وَمَا قَالَ بَعْضُ اِنَّ النَّبِیَّ صلعم صَلّٰی
صَلٰوۃَ الْفَجْرِ قَبْلَ طُلُوْعِهٖ فَهٰذَا الْخَطَاءُ مِنْهُ جسنے خاص کیا اکہٹا کرنا نمازونکا عرفات
مین پس اوس شخص سے خطا ہے خطاؤن سے اسواسطے کہ بیشک رسول اللہ صلعم نے اکہٹا کی نمازونکو
سب جگہہ جو کہ کہا بعض نے بیشک نبی صلعم نے نماز پڑہی نماز فجر کی آگے ہونے صبح صادق کے
پس یہ خطا ہے اوس سے اَلْفَصْلُ الْخَامِسُ فِیْ صَلٰوۃِ الْجُمُعَۃِ قَبْلَ الزَّوَالِ فصل
پانچوین نماز جمعہ مین آگے دوپہر کے عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ قَالَ مَا کُنَّا نَقِیْلُ وَلَا نَتَغَدّٰی
اِلَّا بَعْدَ الْجُمُعَۃِ مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ تَفْسِیْرُ هٰذَا الْبَعْدِ روایت ہے سہل بن سعد سے کہا
نتہے ہم سوتے اور نہ کہاتے مگر بعد جمعہ کے تفسیر اسکی بعد اسکے ہے وَعَنْ سَلَمَۃَ بْنِ
الْاَکْوَعِ قَالَ کُنَّا نُصَلِّیْ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ الْجُمُعَۃَ ثُمَّ نَنْصَرِفُ
وَلَیْسَ لِلْحِیْطَانِ ظِلٌّ نَسْتَظِلُّ بِهٖ مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ اور روایت ہے سلمہ بن اکوع سے کہا
تہے ہم نماز پڑہتے ساتہ رسول اللہ صلعم کے نماز جمعہ کے پہر پہرتے ہم نماز سے اور نہوتا دیوارون
کے واسطے سایہ کہ بیٹہتے ہم اوس سے سایہ یہ حدیث متفق علیہ ہے فِیْ هٰذَا الْحَدِیْثِ دَلِیْلٌ

علی ان وقت الجمعۃ یدخل قبل نصف النہار کما ھو مذہب الامام احمد بن حنبل وغیرھم من بعض المحدثین وصرح بذلک فی روایت الدارقطنی ھکذا یستفاد من شرح بلوغ المرام من ادلۃ الاحکام المسمی بسبل السلام الی بلوغ المرام من تالیف محمد بن اسمعیل الامیر۔ اس حدیث میں دلیل ہے اسبات پر کہ بیشک وقت جمعہ کا داخل ہوتا ہے آگے دوپہر کے جیسا کہ یہہ طریقہ امام احمد بن حنبل کا ہے اور سوای انکے بعضی محدثین سے اور صریح کیا گیا اسکے ساتھہ روایت دارقطنی میں اسیطرح بوجھا جاتا ہے شرح بلوغ المرام من ادلہ الاحکام سے نام رکھا گیا ساتھہ سبل السلام الی بلوغ المرام کے تصنیف محمد بن اسمعیل امیر سے تمام ہوا رسالہ سنہ نو اور ساٹھہ اور دو سو اور ہزار میں ہجری نبوی سے فقط

# تمت

خطبہ نکاح

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ نحمدہ ونستعینہ ونستغفرہ ونؤمن بہ ونتوکل علیہ ونعوذ باللہ من شرور انفسنا ومن سیئات اعمالنا من یھدی اللہ فلا مضل لہ ومن یضللہ فلا ھادی لہ ونشھد ان لا الہ الا اللہ وحدہ لا شریک لہ ونشھد ان محمدا عبدہ ورسولہ اما بعد فان خیر الحدیث کتاب اللہ وخیر الھدی ھدی محمد صلعم وشر الامور محدثاتھا وکل بدعۃ ضلالۃ وکل ضلالۃ فی النار من یطع اللہ ورسولہ فقد رشد ومن یعصھما فانہ لا یضر الا نفسہ ولا یضر اللہ شیئا نسئل اللہ ان یجعلنا ممن یطیعہ ویطیع رسولہ ویتبع رضوانہ ویجتنب سخطہ

وانما نحن بسوله بسم الله الرحمن الرحيم يا ايها الناس اتقوا ربكم الذي خلقكم
من نفس واحدة وخلق منها زوجها وبث منهما رجالا كثيرا ونساء واتقوا
الله الذي تساءلون به والارحام ان الله كان عليكم رقيبا يا ايها الذين
امنوا اتقوا الله حق تقاته ولا تموتن الا وانتم مسلمون وقال الله فان خفتم ان لا تقسطوا
في اليتامى فانكحوا ما طاب لكم من النساء مثنى وثلاث ورباع فان خفتم الا تعدلوا
فواحدة او ما ملكت ايمانكم وانكحوا الايامى منكم والصالحين من عبادكم وامائكم
ان يكونوا فقراء يغنهم الله من فضله قال رسول الله صلعم النكاح من سنتي
فمن رغب عن سنتي فليس مني وقال تزوجوا الودود الولود فاني اباهي
بكم الامم

# تمت بالخير

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ الذی تطمئن بذکرہ القلوب والصلوٰۃ والسلام علی نبیہ المکرم والمحبوب **امابعد**
سالکان مسلک نبوی و راحلان طریق مصطفوی کو مژدہ و بشارت ہو کہ کتاب فیض انتساب مسمی **باعتصام**
**السنۃ** مصنفہ جناب غفران مآب غریق دریائے سنت قامع بنائے بدعت محدث ؎ ملک شمال متبع اجاد
حبیب یزدو ذوالجلال **مولانا محمد عبد اللہ** متوفی کہ تابعان حضرت نبوت کے واسطے چراغ
ہدایت و عاملان بالسنہ کے لئے مشعل سعادت ہے عالم قوہ سے فعل میں آئی فی الحقیقت یہ کتاب
قسطاس مستقیم و میزان قویم ہے منسلکان سلسلہ محمدی کو عمل کے واسطے کافی ہے اور امراض وہام و
شکوک دفع کرنے کے لئے اکسیر کافی ہے جزاہ اللہ عنی وعن سائر العالمین آمین +

و انا المدعو بہ الٰہی بخش متوطن بمبئی فقط

؎ یہ ایک قریہ ہے مسمی ایکو قاضی طیبت صوبہ الہ آباد ہند

# استفتا

بسم اللہ الرحمن الرحیم

حامدا و مصلیا

کیا حکم فرماتے ہین علمای دین متین اس مسئلہ مین کہ

عبداللہ مؤی عرف جھاؤ نے اپنے رسالہ مصنفہ موسومہ اعتصام السنیہ مین مسائل خلاف شریعت و عقائد
مخالف اہل سنت جماعت تحریر کرتا ہی چنانچہ مشتے نمونہ از خروارے معرض بیان مین آتی ہین اجماع
و قیاس کا انکار کرتا ہی اور اوسکو بہم قرآن کے ساتھ تشبیہ دیتا ہی صفحہ ۳۶ رسالہ مذکورہ مین لکھتا ہی اول ص ۳۶
یعنی قرآن شریف اور حدیث روشن تر ہی مانند سورج چوتھے آسمان کے دوپہر مین اور دوسرا یعنی قیاس
اور اجماع مانند الو بھاگنے والے کے ہی انتہی تقاریر اور جملہ کتب فقہ و اصول فقہ کو داخل کرنیوالین
لمو عذاب کے لکھتا ہی صفحہ ۸ مین ہی اور اسیطرح کا ظہور ہوئے محبت مذاہب اربعہ مین کہ ٹھہرالیا اوسکو ص ۸
مولویون نے اور تصنیف کیا واسطے تائید مذہب کے کتابین عقل کی اور وہ کتابین فقہ و اصول کی ہین
جیسے توضیح اور وقایہ اور تلویح اور ہدایہ (یہان تک کہا) کلام اللہ اور کلام رسول یقینی ہے
اور مضمرات اور نوادر و نہایہ و محیط و خلاصہ داخل کرین گہو عذاب کیطرف اسواسطے کہ کلام آدمیونکا
عقلی ہی انتہی جملہ مقلدین ائمہ مجتہدین اور تمام اتباع اور معتقدین اولیاء اللہ رضوان اللہ تعالی
علیہم اجمعین کو بہتر فرقون ناری مین شمار کرتا ہی صفحہ ۶۹ مین لکھا ہی اور اسیطرح مذاہب اربعہ جیسے ص ۶۹
حنفیہ و شافعیہ و مالکیہ و حنبلیہ اور غیر اسکا جیسے قادریہ اور مجددیہ اور نقشبندیہ اور چشتیہ بدعت اور بدعت
نہین ہی سنت اور نسبت کرنا اسکی طرف کھینچ لیجاویگا بہتر مذہب کیطرف اسواسطے کہ یہ سب بدعت ہین
الگ ہیں اسواسطے کہ بیشک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا سب دوزخین ہونگی ایک نہین

اور وہ ایک مرد ہی کہ جھگڑا رکھے ساتھ رشتی قرآن صحیح کے اور حدیث صحیح کے انتہی صحابہ کرام علیہم
السلام پر طعن و افترا کرتا ہی حضرت علی مرتضیٰ یا امیر معاویہ یا حضرت عائشہ رض کو مصداق آیہ کریمہ ومن یقتل
مؤمنا متعمدا فجزاؤہ جہنم الآیۃ اور حدیث قتال المسلم کفر کا ٹھہراتا ہی صفحہ ۶۹ مین لکھتا ہی اس
حدیث مین برائی ہی رائے شخص کی کہ مقابلہ کرے ساتھ اوسکے کلام رسول مقبول کو اسواسطے
کہ بیشک ہر نبی معصوم ہین اور غیر انھون کے معصوم نہین ہی اور لینا قول اور فعل انھوں کا رحمت کی ہی
یا غضب کا سنت ہی واسطے امت انہون کے اور قول و فعل امت کا انھون کے نہین سنت کسیکے واسطے
جیسے جنگ صفین اور جنگ معاویہ اور علی کا اور جنگ جمل اور جنگ علی اور عائشہ کا اور قتل عثمان کا
اور حسین کا اور گالی عباس کی علی کو اور کینہ فاطمہ کا ابوبکر صدیق کو اور کینہ عمر کا علی کے ساتھ اور سوا
اسکے بہت قصے ہین کہ چاہیے بہت سا دفتر فرمایا اللہ تعالیٰ نے جسنے قتل کیا مومن کو جان بوجھکر
پھر بدلا اوسکا جہنم ہی اور فرمایا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے قتل کرنا مسلمان کا کفر ہی اور گالی دینا اوسکا
فسق ہی روایت کیا اس حدیث کو ترمذی نے اور کینہ زائد تین دن سے بد ہی انتہی بلفظہ نماز تراویح
بدعت سیئہ عمریہ لکھتا ہی اور حضرت عمر رض کو مبتدع ضال ناری ٹھہراتا ہی معاذ اللہ من ہذہ الکفریات
صفحہ ۲۰ مین لکھتا ہی اور سوا اسکے اور کرتے ہین بدعت مانند نماز معکوس اور تراویح کے اور نہ پڑھا
اوسکو ابوبکر نے اور کہا اوسکو عمر نے بدعت اور نہ پڑھا عثمان و علی نے مگر جیسا کہ پڑھا رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم نے تیرہ ۱۳ رکعت اعتکاف مین انتہی پھر صفحہ ۹ مین لکھتا ہی بدعت گمراہی ہی اور ہر گمراہی
دوزخ مین ہی یعنی ہر بدعتی دوزخی ہی اور بدعت اوسے کہتے ہین کہ جو زمانہ رسول اللہ مین نہو مصداق
اوسکا قول عمر کا ہی تراویح مین نعم البدعۃ بری بدعت ہی تراویح روایت کیا اسکو بخاری نے انتہی بلفظہ
اور اسطرح کے بہت کلمات کفریات و لغویات رسالہ مذکورہ مین لکھتا ہی پس مصنف رسالہ مذکورہ اور مصحح
اور معتقد اور حامی اشاعت اوسکا ملحد کافر خارج از دائرہ اسلام ہی یا فاسق مبتدع ضال مضل انام
اور ایسے شخصوں کے پیچھے نماز جائز ہی یا نہین بینوا مستندین بالکتاب توجروا بحسن المآب فقط

ہے صفحہ ۱۹ میں ہے نہ ثابت ہوا استنجا پتھر اور پانی کا واسطے پیشاب مرد اور عورت کے رسول اللہ صلعم سے
اور تھے ابن عباس ہمیشہ پیشاب کرتے جگہ پیشاب کرنے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے جب تک جیتے رہے انتہی بلفظہ
صفحہ ۵ میں ہے اور قول وہ کہ نہیں ہوا الا قیاس کا یہ کہ پہلے جنے قیاس کیا ابلیس تھا اور صفحہ ۷ میں ہے اور بارہ
امام او نمیں ہے امام باقر و جعفر و موسیٰ و کاظم وغیرہ ہیں انکی تابعدار و نکو شیعہ لکھتے ہیں بمقابل سنی کے
(پھر لکھا) انمیں اور اونمیں اتنا فرق ہی بموجب مثل مشہور کے کہ سگ زرد برادر شغال کیونکہ ان دونو نمیں
اب کفر و شرک اور بدعت اور زنا اور غصب وغیرہ کثرت سے ہی نام کو اسلام میں داخل ہیں
(یہاں تک کہ کہا) اور یہ سب امام کسیکا مذہب نہ کہتے تھے سوا اطیعوا الله و اطیعوا الرسول کے
پھر ان سب تابعدار و نکو چاہیے کہ یہ بھی کسیکا مذہب نہ کہیں لا مذہب ہوں بموجب قول سعدی شیرازی
کے الناس علی دین ملوکہم سب لوگ اپنے دین پادشاہوں پر ہوویں اور مذہب رکھنا بدعت ہے
مصداق اوسکا روایت صحیح نسائی میں ہے کل بدعۃ ضلالۃ و کل ضلالۃ فی النار الخ
صفحہ ۹ میں اور جو یہ آیا ہی کہ بہتر فرقہ دوزخ میں جاوینگے اور ایک بہشت میں اور وہ جسپر
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تھے اور اونکے سب صحابی تھے اور جو ان دونوں کے بعد اوسپر
قائم رہیگا پھر ان چار مذہبوں میں سے ایک کو جب لوگے تو ایک ہی بموجب فرمان رسول مقبول کے
بہشتی ہی اور باقی دوزخی اور اسیطرح سے شیخ سید مغل پٹھان کو بھی فرض کر لو اور
چشتیہ قادریہ نقشبندیہ مجددیہ وغیرہ کو ایسے ہی جان لو الخ صفحہ ۱۳ فصل جو تھے جمع تقدیم نماز کی
ظہر میں اور جمع تاخیر نماز کی ظہر میں اور دلیل اثبات کی حدیث ابن عباس کی ہی کہ روایت کیا اوسکو مسلم
صفحہ ۱۴ جس نے خاص کیا اکٹھا کرنا نمازوں کا عرفات میں پس اوس شخص سے خطا ہے خطا اون سے
سوا سطے کہ بیشک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اکٹھا کیا نماز و نکو سب جگہ انتہی صفحہ ۳ فصل ۵
نماز جمعہ میں آگے دوپہر کے صفحہ ۱۳۹ بیشک وقت جمعہ کا داخل ہوتا ہی آگے دوپہر کے پس جو شخص
معتقد اور قائل ایسی باتوں کا ہو شرعًا اوسکا کیا حکم ہی؟

بسم اللہ الرحمن الرحیم

للہ الحمد والمنۃ

وعلی رسولہ الصلوۃ والتحیۃ

امابعد واضح ہو کہ شہر کانپور میں مسجد جامع کوئی نہ تھی ایک مسلمان دیندار ذی وجاہت نے بنظر خیر خواہی اہل اسلام محض للہ مسجد کرنیل گنج زمانہ حال کو بہ ساتھ تعمیر جدید کے بہت وسعت دیکر مسجد جامع بنا دیا اور مسلمانوں کو ایک جگہ جمعہ پڑھنے پر راغب کیا چنانچہ جمعہ کو بہت نمازیوں کا اجتماع اسمیں ہونے لگا پھر اوسکے لئے امام اور موذن اور سقا اور اور مصارف ضروری کا بھی بندوبست کر دیا اور ایک عالم کو اسپر مامور کیا کہ جمعہ کو وعظ فرمایا کرے

اورباب استرکارمی وغیرہ تو تعمیر کی طیاری تہی ۔

کہ عبدالرحمان خان چہاپہ والے نے مسجد جامع کے واعظ پر ایک فقرا باندہکر

فساد برپا کرکے اس اجتماع اہل اسلام کو برہم کرنا چاہا ۔ مین نہین سمجہتا کہ

عبدالرحمان کی اس سے کیا غرض ہے اگر مسجد جامع سے یہہ اجتماع برہم

ہوجائیگا ۔ تو عبدالرحمان خان اوسمین کوئی کل مطبع کے لئے کہڑی کرینگے

یا کاغذ چہپے ہوئے اوسمین سکہائین گے ۔ یا چاہتے ہین کہ حافظ عبدالغفار

کا بیٹا جنہون نے ایکبار بنگیم یا حاجکم کہنے سے حضرت عائشہ صدیقہ اور

حضرت ابن عباس اور حضرت انس اور حضرت عبد اللہ بن مسعود اور حضرت

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہم کو کافر اور مرتد ٹہرایا جو چند روز امام کی عوضی مین اوسنے

تنخواہ پائی تہی پہر امامت کی تنخواہ پائی ۔ افسوس ہے اون پر جو اپنی نیات

فاسدہ کو دین کے پیرایہ مین لاتے ہین اور محض غرض نفسانی سے مسجد کی ویرانی

چاہتے ہین اور حکم (ومن اظلم ممن منع مساجد اللہ ان یذکر فیہا اسمہ وسعی فی خرابہا)

سے نہین ڈرتے ۔ کون ہے ظالم زیادہ اوس سے جو منع کرے خدا کے

ڈرسے مسجدون مین اور کوشش کرے اونکی ویرانی مین ۔ سو عبدالرحمان خان
کو انشاء اللہ تعالی یہہ میسر نہوگا کیا وہنین کا جلسہ اس مسجد مین رہے اور ڈور
کوئی مسلمان اوس مین نماز نہ پڑھ سکے کیا کہ وہ نہین اور مسلمان نہین یا کوئی مجتہد یا انشا
اصل بانی کے وارث نہین جو خان والا شان اکا تصرف مسجد مین کرین اور وہ
کچھہ تعرض نکرین ۔ عبدالرحمان خان کو حضرت علماے دیندار سے قاطبۃ
عداوت ہے تا آل اسکا سوا اسے سوء خاتمہ کے اور منشاء اسکا سواے فساد
عقیدت اور بدباطنی کے اور کچھہ خیال نہین کیا جاتا ہے علما پر تبرا کرنا اور
افترا باندہنا آپکا وظیفہ ہے اور نئے نئے مضمون تراشکے لوگونکو خطوط لکھکے بہیجنا
ایک لطیفہ ہے ۔ مدار المہام منشی جمال الدین صاحب ۔ اور نواب مولوی
سید صدیق حسن خانصاحب کو ۔ جنکے سبب سے آج بہوپال مین رونق اسلام ہے
اور عبدالرحمانخان کو انکی وجہہ سے اوس ریاست سے بہت فائدے بہی ہین برا کہنے
سے باز نہین آتے اور شب و روز اون پر بہی تبرا کرتے ہین ۔
مولوی محمد شکر اللہ صاحب واعظ جامع ۔ اور مولوی عبدالصمد خانصاحب منتظم کچہ

جو عبد الرحمان خان کہتے ہین کہ یہہ تصحیح کرنیوالے اور معتقد اور حامی اشاعت کتاب
اعتصام السنتہ کے ہین یہہ محض افترا ہے یہہ دونون کتاب مذکور کے تصحیح کرنیوالے
ہین اور نہ معتقد اور نہ حامی اشاعت — مولوی محمد شکر اللہ صاحب نے آیتین اور
حدیثین جو اوس کتاب مین مندرج ہین اگر تصحیح کردی ہون یا کسی شاگرد سے تصحیح
کرا دی ہون تو اس سے وہ مصحح یا معتقد یا حامی اشاعت کتاب مذکور کے نہین
ہوسکتے ہین اگر مصحح ہونگے تو مصحح آیات اور احادیث کے ہونگے — یہہ دونو صاحب
حنفی المذہب ہین اور اعتصام السنتہ کتاب ظاہری المذہب کی اور حنفی اور ظاہری
دونو موافق نہین ہوسکتے ہین — ظاہریہ اول تقلید کو جائز نہین کہتے ہین لیکن
اماموںکو اور اونکی پیروی کو اوسمین جو کتاب و سنت کے موافق ہو انتساب سے طرف
پیغمبر خدا صلعم کی نہ انتساب سے طرف اماموںکی اچھا جانتے ہین چنانچہ مصنف
اعتصام السنتہ صفحہ ۳ مین لکھتا ہے نہین لائق اور رائق ہے واسطے سب حنبلیہ
اور شافعیہ اور مالکیہ اور حنفیہ کے یہہ کہ تقلید کرین ان سب اماموںکی اور نسبت نکرین
انکی طرف بلکہ اقتدا کرین انہونکی اور نسبت کرین نبی صلعم کی طرف ساتھہ اسطرح کے

کہ مین محمدی ہون نہ حنبلی اور نہ شافعی اور نہ مالکی و حنفی — اور صفحہ ۹ مین

لکھتا ہے آدمی تین طرح پر ہین ایک وہ جو کہتا ہے کہ قران اگر ہمارے امام

کے قول کے موافق ہے تو اوسکو لین گے اور دوسرے یہہ کہ اگر قول

امام کا موافق قران و حدیث کے ہو تو لین گے تیسرے یہہ کہ اگر امام کا قول

موافق قران و حدیث کے ہو یا نہو جب بھی لین گے دو صورت مین کافر ہوا

ایک مین مومن ہوا — اور صفحہ ۱۳ مین لکھتا ہے اور امام لوگ بڑے تھے

بڑونکی شان مین ایسی نسبت کرنی بے ادبی ہے نعوذ باللہ منہا یار و جتنے امام آگے

گذرے ہین سبکے اپنا پیشوا سمجھو اور یہ پیچھے ہونیوالے ہین اونکی تابعداری مین

چلیے نہ لاؤ — دوم قیاس اور اجماع غیر صحابہ کا نہین مانتے ہین اور فقہ اور

اصول کی کتابونکو جنمین قیاسی مسائل ہین اور قیاس کا حجت ہونا مذکور ہے

اچھا نہین جانتے ہین اور عقل اور رائے کی کتابین کہتی ہین — سیوم اون

مقلدونکو جو تقلید اماموںکی مخالف کتاب و سنت مین کرتے ہین برا کہتے ہین —

عبدالجبار خان نے استغنا مین جو صفحہ ۱۶ سے صہ مین نقل کیا وہ نہایا برا مزہ کا ہے

اور جو صفحہ ۹ اور صفحہ ۱۰۳ اور صفحہ ۱۱۷ سے نقل کیا وہ بنا بر اوہام ہے —

اور جو صفحہ ۷۶ سے صفحہ مین اور صفحہ ۸۱ سے صفحہ مین اور صفحہ ۸۹ سے نقل کیا

وہ بنا بر اوہام ہے — اور جو صفحہ ۱۰۸ اور صفحہ ۱۲۳ اور صفحہ ۱۳۳ سے

نقل کیا وہ مسائل فرعیہ ظاہریہ کے ہین — صفحہ ۱۰۱ مین حضرت سے نہ ثابت ہونا

استنجا کا پتہر اور پانی سے جو لکہا مراد اوس سے نفی ثبوت مجموع ہے نہ نفی

ثبوت ہر واحد — اور جو صفحہ ۲ اور صفحہ ۹ سے صفحہ مین نقل کیا اوسمین نماز

تراویح کو بدعت سیئہ عمریہ اور حضرت عمر کو مبتدع ضال ناری کہان لکہا ہے

اوسمین تو تراویح رائج کو نہ تراویح تیرہ رکعت کو بدعت سیئہ کہا ہے نہ بدعت عمریہ

اور نہ حضرت عمر کو مبتدع ضال ناری بلکہ بدعت ہونا حضرت عمر کے قول سے ثابت

کیا ہے اور بطریق تہکم مانند فبشرہم بعذاب الیم کی نعم کو بئس کی جگہہ مستعمل ٹہرایا ہے

اور صفحہ ۶۹ مین حضرت علی مرتضی اور حضرت عائشہ اور امیر معاویہ کو کہان مصداق کسی آیت

یا حدیث کا ٹہرایا ہے بلکہ نفس اون افعال کی جو مشاجرات مین صحابہ وغیرہم سے صادر

ہوئے آیت اور حدیث سے برائی بیان کی ہے اور مراد ہے کہ تمسک کے لائق

نہین صحابہ کرام کو ضد [illegible] ہوئی [illegible] اگر یہ مقصود ہوتا تو مقصد فقط

وہ تقبیل ہوئے [illegible] ہو سکتے نہ حضرت علی مرتضی یا امیر معاویہ

یا حضرت [illegible] اور جو [illegible] زرد پر او رشغال کرنا نقل کیا شیعہ

اور [illegible] نہین سیکھتے نہ اہل بیت اور امامونکو

[illegible] کا اسوجہ سے کر تقلید

مجتہدین کو [illegible] اور اجماع کو جسمین [illegible] کا نہونہین مانتا

[illegible] کتب فقہ اور اصول [illegible] وغیرہا کو عقل کی کتابین کہتا ہے

اور حضرت [illegible] سے نہ ثابت ہونا پانی او [illegible] دونو کا پیشاب کے استنجا مین بیان کرتا ہے

اور جمع بین الصلاتین نے الحضر اور دخول وقت نماز جمعہ کا قبل زوال کے قائل ہے

کہ سب بنا بر مذہب ظاہریہ ہین اور اسوجہ سے کہ تراویح رائج کو نہ تراویح تیرہ رکعت کو

بدلیل قول حضرت عمر بدعت سیئہ کہتا ہے اور نعم کو حضرت عمر کے قول مین بمعنی بس لیتا ہے

اگرچہ خاطی اور بے ادب ہے اور متکلم یہ کلام مجنونانہ لیکن ملحد اور کافر نہین ہو سکتا ہے

کتب فقہ مین لکھا ہے کہ جب کلام مین ننانوے وجہ کفر کی ہون اور ایک وجہ عدم کفر

بلی تو مفتی کو چاہیے کہ میل کرے اوسی وجہ کی طرف جو مانع ہو کفر سے — مولف

اعتصام السنۃ نے تو نہ کسی امام اور صحابی کو اور خاص اماموں کی کسی کتاب کو برا کہا ہے

اگر برا کہا ہے تو اون مقلدوں کو کہا ہے جو مسائل مخالف کتاب و سنت میں اپنے اماموں کی

تقلید کرتے ہیں اور تراویح رائج حال کو جو بدعت کہا ہے تو حضرت عمر کے قول

کی تاویل کر کے کہا ہے کہ وہ تاویل غلط ہے — دیکھو وہ لوگ جنہوں نے اماموں کو

برا کہا اور خاص اماموں کی کتابوں میں نظر کرنے سے منع کیا جیسے سفیان ثوری —

امام احمد — ابو زرعہ — ذکریا ساجی — یحیی ابن معین — شریک —

ابن مبارک — امام غزالی — وغیرہم یہی ملحد اور کافر نہیں ٹھہرائے گئے ہیں شاید

یہ لوگ انکو بھی ملحد اور کافر کہتے ہوں — بخاری نے تاریخ صغیر میں روایت

کیا ہے کہ جب سفیان ثوری کے پاس امام ابو حنیفہ کی وفات کی خبر پہونچی تو کہا الحمد للہ

تھا ابو حنیفہ توڑتا اسلام کو اور نہیں ہے اسلام میں کوئی شوم زیادہ اوس سے —

اور امام غزالی نے منخول میں لکھا ہے کہ ابو حنیفہ نے بدل ڈالا شریعت کو اور مشوش

کر دیا مسالک شریعت کو اور کاٹ ڈالا چہرا شریعت کا — اور خطیب نے اپنی کتاب میں

ذکر کیا ہے کہ امام احمد سے پوچھا گیا نظر کرنیکو ابو حنیفہ کی کتابونمین کہ جائز ہے یا نہین
کہا نہین جائز ہے نظر کرنا ابو حنیفہ کی کتابونمین — لسان المیزان مین مذکور ہے کہ —
امام ابو یوسف نے کہا کہ محمد بن الحسن جہوٹ باندہتا ہے مجہپر — اور حنبل بن اسحق نے امام احمد
نقل کیا ہے کہ کہا امام احمد نے کہ محمد بن الحسن اور اوسکا استاد مخالف ہے اثر یعنی حدیث کے
ابو زرعہ نے کہا کہ تہا محمد بن الحسن جہمی اور اسیطرح اوسکا اوستاد — اور ذکریا ساجی نے
کہا کہ تہا محمد بن الحسن مرجی — اور یحیی بن معین نے کہا کہ تہا محمد بن الحسن جہمی کذاب —
اور ابن ابی مریم — اور ابو داؤد نے کہا کہ محمد بن الحسن کچہہ نہین ہے اور نہ لکہی جاتی حدیث
اوسکی — اور شریک نے امام ابو یوسف کی گواہی کو رد کر دیا — اور ابن مبارک نے کہا کہ
ابو یوسف واہی ہے — اور یزید بن ہارون نے کہا نہین حلال ہے روایت ابو یوسف کہ یتیمونکے مال
سے مضاربہ کرتا تہا اور نفع اوسکا آپ کہہ لیتا تہا — ائمہ مجتہدین بزرگان دین تہے انکے برا
کہنے سے برے نہین ہو سکتے ہین بہت ائمہ دین نے اونکی مدح سے اپنی زبان کو تر کیا ہے مقصود
میرا اسیقدر ہے کہ جب اماموںکے برا کہنے والے ملحد اور کافر نہ ہوئے تو اونکے مقلدونکے
برا کہنے والے کا خیال ہے کہ یہہ تقلید کرتے ہین واسمین جو مخالف ہے کتاب و سنت سے گو یہہ

خیال غلط ہے کیونکہ ملحد اور کافر ہو سکتے ہین ۔ امام رازی نے تفسیر کبیر مین ذیل

آیہ کریمہ ۔ اتخذوا احبارہم ورہبانہم اربابا من دون اللہ کے لکہا ہے کہ ۔ ایک جماعت

مقلدین فقہا کو مینے دیکہا کہ بہت آیتین قرآن المجید کی جو اونکے بعض مسائل کے خلاف تہین

اون پر تلاوت کی گئین وتہون نے اون آیتونکو قبول نکیا اور انکی طرف التفات نکیا

اور مانند متعجب کی میری طرف دیکہنے لگے یعنی کیونکر ممکن ہوگا عمل ساتہہ ظواہر ان آیتونکے

باوجودیکہ ہمارے اگلونکی روایتین ان آیتونکے خلاف پر وارد ہین اور اگر تامل کریگا تو تو پائیگا

تو اسکو ساری عرف مین اکثر اہل دنیا کے ۔ مولف اعتصام السنہ نے کہ ایک شخص مجنون تہا

اور بہت دن بسبب جنون کے گہر مین قید رہا تو حضرت عمر کو کچہہ برا نہین کہا بلکہ اونکے

کلام کی تاویل سے اپنا مدعا ثابت کیا ہے گو وہ تاویل غلط ہے لیکن مسک الختام مین

جو عبدالرحمان خانصاحب نے چہاپی اور آج تک اوسکو بیچتے ہین تراویح کو بدعت ضلالہ ٹہیرایا ہے

اور حضرت عمر کے قول کو رد کیا کہ اونکا نعم البدعۃ کہنا درست نہین ہے بدعت لائق مدح کے نہین

ہوتی بلکہ ہر بدعت ضلالت ہے چنانچہ آئندہ ذکر اسکا آئیگا اور شیعہ جو حضرت عمر اور

صحابہ کرام پر تبرا کرتے ہین اونکی تکفیر مین بہی علما کو کلام ہے جیسا کہ بملاحظہ

شرح مسلم بحر العلوم سے کہ ظاہر ہے ۔ اور جبتک اسلام قائم ہے ساتھ اوس شروط امامت
اوسکے پیچھے نماز جائز ہے اگرچہ فاسق اور مبتدع ہو تخلف جماعت سے بسبب فسق یا بدعت
امام کے جائز نہین ۔ شرح عقائد نسفی مین ہے قوله ۔ ہے جائز ہے نماز پیچھے بر اور فاجر کے
بسبب فرمانے ما آنحضرت کے نماز پڑہو پیچھے ہر بر اور فاجر کے اور اسلئے کہ علمای امت تھے
نماز پڑہتے پیچھے فاسقون اور اہل اہوا اور بدع کے بدون انکار کے ۔ اور بالفرض
اگر مصحح اور حامی اشاعت اعتصام السنۃ ملحد اور کافر خارج دائرہ اسلام سے ہو تو عبد الرحمان صاحب
بہی بسبب کاپی لکہانے اور صحیح کرانے اور چہاپنے اور بیچنے ۔ سبک الختام ۔ اور
افادۃ الشیوخ ۔ اور حل سوالات مشکلہ ۔ کے جو بڑی حمایت اشاعت ان کتابونکی ہے
ملحد اور کافر خارج از دائرہ اسلام ہونے سے بچ نہ سکینگے ۔ جلد اول سبک الختام کے صفحہ ۲۴۲
اور صفحہ ۲۴۳ مین ثابت کیا ہے کہ نماز جمعہ کا وقت آجاتا ہے دوپہر سے پہلے ۔ اور بہی جلد اول
سبک الختام کے صفحہ ۱۰۸ مین لکہا ہے کہ مقرر کرنیوالے جماعت کے عدد بیس رکعت تراویح
مین عمر ہین اور انہون نے نام اوسکا بدعت کیا ہے اور قول عمر کا نعم البدعۃ ہذہ پس نہین ہے بدعت
مین جو مدح کیجاتی ہو بلکہ ہر بدعت ضلالت ہے ۔ پہر اسی جلد کے صفحہ ۲۴۳ مین لکہا کہ تراویح

طرح ابتعاد سے آنحضرت صلعم کے زمانے مین واقع نہین ہوئی عمر بن خطاب نے اپنی خلافت
مین یہہ بدعت نکالی ہے — اور افادۃ الشیوخ کے صفحہ ۱۰۹ مین لکھا ہے جہانسے معلوم
ہوا کہ منع ہونا تقلید کا اگر اجماعی نہین ہے مذہب جمہور کا تو ہے اور موید اسکا ہی اجماع
ناجائز ہونے تقلید اموات پر — اور یہ اجماع حجر تقلید کی او کہیڑتے ہین پس عجب اونسے
ہے جو ساتھہ اپنے جہل کے قناعت نکرکے اپنی اور اپنے غیر کے جان پر تقلید واجب کرتے
ہین باوجودیکہ تقلید جہل ہے نہ علم — اور حل سوالات مشکلہ کے صفحہ ۱۴ مین
لکھا ہے کہ جائز ہونا جمع کا درمیان دو نمازونکے حضر مین اور سفر مین عذر کے ساتھہ اور
بدون عذر کے قول ہے — ابن سیرین — اور ربیعہ — اور ابن المنذر —
اور قفال کبیر کا — اور حکایت کیا ہی اسکو خطابی نے اصحاب حدیث کی ایک جماعت سے
اس کتاب کے صفحہ ۱۰۶ مین جمع بین الصلوتین کو حضر مین عذر سے منتقی الاخبار سے ثابت
کیا ہے — پس مصحح اور حامی اشاعت اعتصام السنۃ اور عبدالرحمانخان جو نو برابرہین
اگر وہ ملحد اور کافر دائرہ اسلام سے خارج ہین تو عبدالرحمانخان بہی ملحد اور کافر دائرہ اسلام سے
خارج ہین فقط راقم پیرو اہل حق محمد شہود الحق

مطبع خورشید ہند مراداآباد مین چہاپا گیا

